

# شعبۂ فاصلاتی دینی تعلیم

Distance Learning
Religious Education

علم
مضبوط سہارا ہے

Desgine By Al-Qaaim Graphics

Printed By Al-Basit Printers 021-6606211 - 4268448

## ہماری مطبوعات

 طولِ عمر اور وسعتِ رزق کے سو مجرّب نسخے

 گھر کو جنت بنانے کے چودہ مجرّب نسخے

 مرضِ حُبّ دنیا: علامات اور علاج

 مرضِ تکبُّر: علامات، تشخیص کے طریقے اور اس کا علاج

 وصیت نامہ کیسے لکھا جائے

 امراضِ روحانی کی شناخت کی ۱۰۰ علامات

 حرام نگاہ

 بیٹی اللہ کی رحمت

 عظمت اور بلندی کے لیے علم ہی کافی ہے

 گیا وقت پھر ہاتھ آتا نہیں

 صدقہ: بھلائی کرنے کا سب سے اچھا راستہ

 اجتہاد اور تقلید پر اعتراضات کا تجزیہ

 دوستی

 ثواب وضو

 ترکِ گناہان کے چالیس طریقے

 فاصلاتی دینی تعلیم شمارہ ۱ ............ ۱۰

A-50 بلاک 20، سادات کالونی، فیڈرل بی ایریا، کراچی
فون: 021-6366644 , 0334-3102169
ویب سائٹ: www.al-qaaim.com ای میل: info@al-qaaim.com

بسم اللہ الرحمن الرحیم

رسولِ خدا صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا

**جس نے اپنی زندگی کو نیک علم کی طلب**
**میں صرف نہیں کیا اسکی زندگی ضائع ہوگئی**

دینی کتب کے مطالعہ کے ساتھ ساتھ اگر نوجوان / بچے روزانہ ۱۰ سوالات کے جوابات یاد کریں تو ایک ماہ میں ۳۰۰ اور ایک سال میں تقریباً ۳۶۰۰ سوالات کے جوابات انہیں یاد ہو جائیں گے۔ سوالات کچھ اس انداز سے ترتیب دیئے گئے ہیں جو تقریباً ہر پہلوئے زندگی کا احاطہ کئے ہوئے ہوں

مثلاً:

☆ فقہی مسائل ☆ عقائد ☆ عملی اخلاقیات

☆ معلوماتِ عامّہ ☆ قرآن مجید ☆ تاریخِ اسلام

☆ منتخب آیات واحادیث کی تشریح ☆ احادیثِ معصومینؑ

☆ رسولِ خداؐ وآئمہؑ کے متعلق معلومات اور انکی سیرت

☆ رسولِ خداؐ وآئمہؑ کے اصحاب کے متعلق معلومات

☆ علمائے اعلام کے متعلق معلومات

☆ بہت سے اعمال کے فضائل



☆ آدابِ اسلامی سے متعلق معلومات

☆ مقدّس مقامات کے متعلق معلومات

☆ کتب بینی کے شوق کو بیدار کرنے کیلئے کسی کتاب کے متعلق کوئی معلوماتی بات

☆ CreativeWriting

تاکہ تخلیقی صلاحیتیں بیدار ہوں اور نوجوانوں / بچوں کی سوچ اور تحریر میں بہتری آئے۔ ایسے سوال دیئے گئے ہیں جنہیں وہ خود یا بزرگوں کی مدد سے سوچ کر لکھیں۔

اس کتابچہ میں جن سوالات کے جوابات نہیں لکھے گئے ہیں نوجوان / بچے، انہیں بھی اپنے بزرگوں کی مدد سے حل کر سکتے ہیں۔ اوسطاً روزانہ فقط (۱۰) سوالات کے جوابات یاد کرنے ہونگے۔

امید ہے کہ اس سلسلے میں مومنین نوجوانوں اور بچوں کی مدد کر کے مدرسہ کے مشن کو آگے بڑھانے میں تعاوّن کریں گے اور امامِ زمانہؑ کے ایسے مددگار مہیا کرنے میں مددو معاوّن ہوں گے کہ جو علم و معرفت سے آراستہ ہوں۔

والسّلام

انتظامیہ : مدرسۃ القائمؑ

# تاریخ

سوال : جنگِ اُحد میں وہ کونسے صحابیِ رسولؐ تھے جن کی شکل رسولؐ اللہ سے بہت ملتی تھی اور اُن کے زخمی ہونے پر کافروں نے افواہ پھیلائی کہ رسولؐ اللہ شہید ہو گئے؟

جواب : حضرت معصب ابن عمیرؓ۔

سوال : جنگِ اُحد میں حضرت علیؑ کے تلوار ٹوٹنے پر رسولؐ اللہ نے انہیں کونسی تلوار دی؟

جواب : ذوالفقار۔

سوال : ذوالفقار دیئے جاتے وقت حضرت جبرائیلؑ نے کیا کہا تھا؟

جواب : **لافتیٰ الّا علی لا سیف الّا ذوالفقار** (علیؑ کے سوا کوئی جوانمرد نہیں اور ذوالفقار کے علاوہ کوئی تلوار نہیں)۔

سوال : وہ کونسی جنگ تھی جس میں مسلمانوں کی مدد فرشتوں نے کی؟

جواب : جنگِ بدر۔

سوال : وہ کونسی جنگ تھی جس میں رسولِؐ خدا کے مبارک دانت شہید ہو گئے تھے؟

جواب : جنگِ اُحد۔

سوال : معراج کے سفر کا مسافر کون تھا؟

جواب : رسولِؐ خدا۔

سوال : معراج کا سفر کہاں سے شروع ہوا؟

جواب : رسولؐ اللہ مسجدُ الحرام سے مسجدِ اقصیٰ کے راستے سے ہوتے ہوئے آسمانوں میں تشریف لے گئے۔

سوال : معراج کے سفر سے واپسی پر رسولِؐ خدا نے مسجد الحرام میں کونسی نماز ادا کی؟

جواب : فجر کی۔



# متفرّق

۱۔ کم از کم دس فرشتوں کے نام بتایئے ؟

جواب : ۱۔ جبرائیل، ۲۔ اسرافیل، ۳۔ عزرائیل، ۴۔ میکائیل، ۵۔ مالک، ۶۔ رضوان، ۷۔ کراماً کاتبین، ۸۔ منکر نکیر، ۹۔ ہاروت، ۱۰۔ ماروت۔

سوال : ترازو سب سے پہلے کس نے ایجاد کیا ؟

جواب : حضرت نوحؑ نے لیکن طوفان نوحؑ کی وجہ سے ضائع ہو گیا تو حضرت شعیبؑ نے دوبارہ اسے ایجاد کیا۔

سوال : قیامت کے دن یہ جملہ کس کی زبان پر آئے گا کہ اے کاش میں مٹی ہوتا؟

جواب : کافروں کی زبان پر۔

سوال : اصحابِ کہف پہلی بار کتنے سال بعد خواب سے بیدار ہوئے؟

جواب : ۳۰۰ سال یا ۳۰۹ سال بعد۔

سوال : حضرت نوحؑ کے نافرمان بیٹے کا کیا نام تھا ؟

جواب : کنعان۔

سوال : مسلمانوں کا مبارک دن جمعہ ہے۔ بتایئے یہودیوں اور عیسائیوں کے نزدیک متبرّک دن کونسا ہے؟

جواب : یہودیوں کے نزدیک ہفتہ ، عیسائیوں کے نزدیک اتوار ہے۔

سوال : عرب لوگ کن مہینوں میں جنگ کو حرام سمجھتے تھے ؟

جواب : ذی قعدہ ، ذی الحجّہ ، محرّم ، رجب ۔

سوال : یہودی کسے خدا کا بیٹا مانتے ہیں؟

جواب : حضرت عزیرؑ ۔

سوال : کس قوم کا عقیدہ ہے کہ ہم جو چاہے کریں، دوزخ کی آگ ہمیں نہ چھوئے گی ؟

جواب : یہودی۔

سوال : اسلام آنے سے پہلے کس بت کی پرستش ارکانِ حج میں داخل تھی؟

جواب : ھُبل کی۔

سوال : اسلام سے پہلے مدینہ میں کس مذہب والوں کا غلبہ تھا ؟

جواب : یہودیوں کا۔

سوال : حضرت موسیٰؑ کتنے سال فرعون کے ساتھ رہے ؟

جواب : ۳۰ سال ۔

سوال : وہ کونسے صحابی تھے جنکی قبر رسولِؐ خدا نے خود کھودی تھی ؟

جواب : حضرت ابوطلحہؓ۔

سوال : رسولؐ اللہ کی تدفین کے وقت کون کون سی شخصیات قبر میں اتریں ؟

جواب : مولا علیؑ ، فضل بن عباسؓ ۔

سوال : آبادی کے لحاظ سے سب سے چھوٹا اسلامی ملک کونسا ہے؟

جواب : مالدیپ۔

سوال : رقبے کے لحاظ سے سب سے بڑا اسلامی ملک کونسا ہے؟

جواب : سوڈان۔



سوال : آبادی کے لحاظ سے پاکستان کا اسلامی ممالک میں کونسا نمبر ہے؟

جواب : تیسرا۔

سوال : آبادی کے لحاظ سے پہلے اور دوسرے نمبر پر اسلامی ممالک کونسے ممالک ہیں؟

جواب : انڈونیشیا اور دوسرا بنگلہ دیش۔

سوال : زم زم کے چشمے کا دوسرا نام کیا ہے؟

جواب : بئر اسماعیل۔

سوال : عدّۂ وفات کسے کہتے ہیں؟

جواب : شوہر کے انتقال کے بعد بیوی کو چار مہینے ۱۰ دن سوگ منانے کو عدّت کہتے ہیں جس میں وہ نکاح نہیں کرسکتی اور زینت نہیں کرسکتی۔

سوال : کیا عدّت میں عورت کسی ضروری کام سے باہر جاسکتی ہے؟

جواب : جی ہاں۔

سوال : مرتد کسے کہتے ہیں؟

جواب : جو مسلمان کافر ہوجائے وہ مرتد ہوجاتا ہے۔

سوال : انسائیکلوپیڈیا کے لئے اردو میں کونسا لفظ استعمال ہوتا ہے؟

جواب : دائرۃ المعارف۔

سوال : کس کتاب کو علاّمہ اقبال، پہلوی یعنی فارسی زبان میں قرآن کی تفسیر قرار دیتے تھے؟

جواب : مثنویٔ مولانا رومؒ۔

سوال : قرآن میں واقعہ معراج کے لئے کونسا لفظ استعمال ہوا ہے؟

جواب : اسراء۔

## مقدّس مقامات

سوال : دنیا کا وہ سب سے پہلا کونسا گھر ہے جس کو عبادت کے لئے بنایا گیا تھا؟

جواب : خانۂ کعبہ ۔

سوال : امام صادقؑ نے مکّہ اور بکّہ میں کیا فرق ارشاد فرمایا ہے؟

جواب : مکّہ سے مراد پورا شہرِ مکّہ ہے اور بکّہ وہ جگہ ہے جہاں خانۂ کعبہ بنا ہوا ہے۔

سوال : بکّہ کہنے کی کیا وجہ ہے؟

جواب : کیونکہ یہاں ہر وقت لوگوں کا ہجوم رہتا ہے۔

سوال : حجرِ اسود اور خانۂ کعبہ کے درمیان کی جگہ کو کیا کہا جاتا ہے اور اسکی کیا خصوصیت ہے؟

جواب : بعض علماء کے نزدیک اسے حطیم کہتے ہیں اور یہ حضرت آدمؑ کی توبہ کی جگہ ہے۔

## انبیائے کرامؑ

سوال : قرآن میں بار بار یہ کیوں آیا ہے کہ ابراہیمؑ مشرکوں میں سے نہ تھے؟

جواب : کیونکہ بعض بت پرست اپنے آپ کو حضرت ابراہیمؑ کا پیرو کار سمجھتے تھے اور ہر ایک سے اپنا تعارف حضرت ابراہیمؑ کے ماننے والوں کے طور پر کراتے تھے اس لئے قرآن نے اس تصوّر کو جھٹلایا ہے۔



سوال : عبدالغفّار کس نبی کا نام تھا ؟

جواب : حضرت نوحؑ کا۔

سوال : کس نبی کی اولاد کو بنی اسرائیل کہا جاتا ہے ؟

جواب : حضرت یعقوبؑ کی اولاد کو۔

سوال : رسولِ خداؐ کا اسمِ مبارک قرآن میں کتنی بار آیا ہے ؟

جواب : ۴ بار ''محمدؐ'' اور ایک بار ''احمدؐ''۔

سوال : کلیم اللہ کس نبی کا لقب ہے ؟

جواب : حضرت موسیٰؑ کا۔

سوال : شیخ الانبیاء کس نبی کو کہا جاتا ہے ؟

جواب : حضرت نوحؑ کو۔

سوال : حبیب اللہ کس نبی کو کہا جاتا ہے ؟

جواب : پیغمبرِ اسلام حضرت محمد مصطفیٰؐ کو۔

سوال : وہ کونسے نبی تھے جو صفی اللہ کے نام سے مشہور تھے ؟

جواب : حضرت آدمؑ ۔

سوال : وہ کونسے نبی تھے جو مٹی سے پرندے بنا دیا کرتے تھے ؟

جواب : حضرت عیسیٰؑ ۔

سوال : وہ کونسی غیر معصوم عورت تھیں کہ جن پر وحی نازل ہوئی تھی ؟

جواب : مادرِ موسیٰؑ ۔

## قرآن مجید

سوال : قرآن کے کس سورہ میں سستی وکاہلی سے خدا نے منع کیا ہے؟

جواب : سورۂ آلِ عمران ( لا تھنو )۔

سوال : قرآن میں توحید کا کتنی بار ذکر ہوا ہے ؟

جواب : ایک ہزار سے زائد دفعہ۔

سوال : قرآن میں حضرت صالح کی اونٹنی کو کیا کہا گیا ہے؟

جواب : ناقۃُ اللّٰہ۔

سوال : وہ کونسا سورہ ہے جسے قرآن کی ماں کہا جاتا ہے ؟

جواب : سورۂ الحمد۔

سوال : وہ کونسا سورہ ہے جو رسولؐ اللہ کے قبیلہ کے نام پر ہے؟

جواب : سورۂ قریش۔

سوال : وہ کونسا سورہ ہے جو پیغمبرِ اسلام کی جنگوں میں سے ایک جنگ کا نام ہے؟

جواب : سورۂ احزاب ۔

سوال : وہ کونسا سورہ ہے جس کے متعلق امام صادقؑ نے فرمایا ہے کہ اس کو پڑھنے والا قیامت کے دن آگ سے محفوظ رہے گا۔ نہ آگ اسے دیکھے گی اور نہ وہ آگ کو ؟

جواب : سورۂ مطفّفین ۔

سوال : وہ کون سے سورے ہیں جن کی تلاوت کرنے والوں کے لئے آئمہؑ معصومینؑ نے فرمایا ہے کہ خدا ان سے حساب کتاب نہ کرے گا ؟

جواب : سورۂ سجدہ ، سورۂ ماعون اور سورۂ مطفّفین ۔



سوال : وہ کونسا سورہ ہے جو ایک زندہ مخلوق کے نام پر ہے مگر جو آنکھوں سے نظر نہیں آتی ؟

جواب : سورۂ جن ۔

سوال : وہ کونسا سورہ ہے جو ایک حکیم کے نام پر ہے ؟

جواب : سورۂ لقمان۔

## چہاردۂ معصومینؑ

سوال : جنگ اُحد میں حضرت علیؑ کے جسم اقدس پر کتنے زخم آئے ؟

جواب : ٦٠ ۔

سوال : محرابِ عبادت کا سب سے پہلا شہید کون ہے ؟

جواب : امام علیؑ ۔

سوال : آیتِ مباہلہ کس عظیم خاتون کے بارے میں ہے ؟

جواب : شہزادی فاطمۃ الزہراؑ۔

سوال : شہادت سے پہلے حضرت فاطمہؑ نے مولا علیؑ سے اُن کے قریب کس سورہ کو پڑھنے کی تاکید کی تھی ؟

جواب : سورۂ یٰسین۔

سوال : رسولؐ اللہ نے سب سے آخری نکاح کس زوجہ سے کیا ؟

جواب : حضرت میمونہؓ۔

سوال : رسولؐ اللہ کے کس بیٹے کے انتقال کے وقت سورج گرہن ہو گیا تھا ؟

جواب : حضرت ابراہیمؑ۔

سوال : رسولؐ خدا کی کتنی سگی پھپھیاں تھیں ؟

جواب : چھ۔

سوال : رسولِ خدا کی والدۂ گرامی حضرت آمنہؑ کے ہمراہ سفر میں کونسی کنیز تھیں، جب آپؑ کا انتقال ہوا ؟

جواب : اُمّ ایمن۔

سوال : ہجرت کے وقت رسولِ خدا کونسے سورہ کی تلاوت کر رہے تھے ؟

جواب : سورۂ یٰسین۔

## اصحابِ چہاردۂ معصومینؑ

سوال : بہت سے اقوالِ معصومینؑ میں حضرت فضّہؑ کو کس نام سے پکارا گیا ہے ؟

جواب : فضّۂ نوبیہ ( نوب، افریقہ کا ایک علاقہ تھا )۔

سوال : حضرت فضّہؑ کا اصل نام کیا تھا ؟

جواب : میمونہ ۔

سوال : حضرت فضّہؑ کی اولاد کی تعداد کیا تھی؟

جواب : ۴ بیٹے اور ایک بیٹی۔

سوال : حضرت فضہ نے خاندانِ اہل بیتؑ کی کتنی شخصیات کی زیارت وخدمات کیں ؟

جواب : رسولؐ خدا ، بی بی فاطمہؑ ، مولاعلیؑ، امام حسنؑ، امام حسینؑ ، شہزادی زینبؑ ،امام زین العابدینؑ ، امام محمد باقرؑ وغیرہ ۔

سوال : حضرت فضّہؑ کے علمی مقام کا اندازہ کس بات سے ہوتا ہے ؟

جواب : وہ عام گفتگو بھی قرآنی آیات کے ذریعے کیا کرتی تھیں۔



سوال : گھر کے کاموں کی یہ تقسیم کہ ایک دن فضّہؑ کام کریں گی اور ایک دن شہزادی فاطمہؑ، کس نے کی تھی ؟

جواب : جناب رسولِ خدا نے۔

سوال : سورۂ دھر کی آیت ''یوفون بالنذر '' کن افراد کی شان میں نازل ہوئی ؟

جواب : امام صادقؑ فرماتے ہیں کہ یہاں اس سے مراد علیؑ و فاطمہؑ ، حسنؑ و حسینؑ اور آپ کی خادمہ حضرت فضّہؑ ہیں۔

سوال : ہمرازِ زہراؑ کس کو کہا جاتا ہے؟

جواب : حضرت فضّہ کو۔

سوال : حضرت فضّہؑ کو ملا کر کربلا میں کتنی خواتین موجود تھیں ؟

جواب : ۲۳ یا ۲۷ ۔

سوال : کیا یہ بات صحیح ہے کہ امام حسینؑ نے میدان کربلا میں جنگ کے لئے جاتے وقت دیگر بیبیوں کے علاوہ حضرت فضّہؑ کو بھی سلام کیا تھا ؟

جواب : جی ہاں۔

سوال : واقعہ کربلا کے کتنے عرصہ بعد تک حضرت فضّہؑ زندہ رہیں ؟

جواب : ۲۰ سال۔

سوال : حضرت فضّہؑ کی عمر مبارک کتنی تھی ؟

جواب : ۸۰ سال۔

سوال : حضرت فضّہؑ کی قبر کہاں ہے ؟

جواب : دمشق کے قبرستان بابُ الصّغیر میں۔

## اخلاقیات

سوال : بدترین گناہ روایات میں کسے قرار دیا گیا ہے ؟

جواب : جس کو اس کا انجام دینے والا معمولی سمجھے۔

سوال : بڑے بڑے گناہوں کا کفّارہ کس چیز کو کہا گیا ہے؟

جواب : پریشان لوگوں کو آرام پہنچانا ۔

سوال : جو دین کو معمولی سمجھتا ہے وہ ٹوٹ پھوٹ جاتا ہے۔ یہ قول کس معصومؑ کا ہے؟

جواب : مولا علیؑ۔

سوال : بلاؤں کو کس چیز کے ذریعے ٹالا جاسکتا ہے ؟

جواب : دعاؤں کے ذریعے۔

سوال : دعا مانگنے کے بعد ۳ چیزوں میں ایک ضرور قبول ہوجاتی ہے وہ ۳ چیزیں کونسی ہیں ؟

جواب : یا کوئی گناہ بخش دیا جاتا ہے ، یا کوئی نیکی جلد ہی دے دی جاتی ہے یا کوئی بُرائی ہٹادی جاتی ہے۔

سوال : حدیث میں مولا علیؑ نے کس کام کے متعلق یہ کہا ہے کہ جسے اپنے گھر کی بھلائی اچھی لگتی ہو اُسے کھانے سے پہلے اِسے کرلینا چاہیئے؟

جواب : ہاتھوں کو دھولینا چاہیئے۔

سوال : دھوکہ باز کا کوئی مذہب نہیں ہوتا، یہ کس معصومؑ کا ارشاد ہے ؟

جواب : مولا علیؑ ۔

سوال : روایات میں سخاوت کا بہترین ساتھی کس کو قرار دیا گیا ہے ؟

جواب : حیا کو۔



سوال : سب سے زیادہ حیادار کسے کہا گیا ہے ؟

جواب : جو گناہ کرتے ہوئے خدا سے شرماتا ہو ۔

سوال : اگر کسی چیز کا علم نہ ہو تو ہمیں کونسا جملہ کہتے ہوئے ہرگز نہیں شرمانا چاہیئے؟

جواب : ''میں نہیں جانتا''۔

سوال : مولا علیؑ کی یہ حدیث مکمل کریں ؟

جواب : ا۔ جس کی باتیں زیادہ ہوتی ہیں اسکی ___غلطیاں___ بھی زیادہ ہوتی ہیں۔

۲۔ جس کی غلطیاں زیادہ ہوتی ہیں اسکی ___شرم___ کم ہوجاتی ہے۔

۳۔ جس کی شرم کم ہوجاتی ہے اُس کا ___تقویٰ___ کم ہوجاتا ہے۔

۴۔ جس کا تقوی کم ہوجاتا ہے اُس کا ___دل___ مُردہ ہوجاتا ہے۔

۵۔ اور جس کا دل مُردہ ہوجاتا ہے وہ ___جہنّم___ میں داخل ہوجاتا ہے۔

سوال : روایات میں کس شخص کے لئے یہ بات کہی گئی ہے کہ اس میں شرم نہیں ہوتی ہے؟

جواب : لالچی ۔

سوال : حدیث میں کسی کو کم دینے سے شرم نہ کرنے کی کیا وجہ بتائی گئی ہے ؟

جواب : کیونکہ نہ دینا تو کم دینے سے بھی کم ہے۔

سوال : احادیث میں ادب کا کمال کسے کہا گیا ہے ؟

جواب : مومن کا اپنے آپ سے شرم کرنا۔

سوال : سب سے بڑی فقیری کس کو کہا گیا ہے ؟

جواب : حماقت اور بیوقوفی کو۔

سوال : امیرالمومنینؑ نے کس شخص کے لئے کہا ہے کہ وہ علم اور علماء کو کمتر اور حقیر سمجھتا ہے ؟

جواب : جو احمق اور جاہل ہو۔

سوال : درج ذیل صفات میں سے چُن کر متضاد صفات سامنے تحریر کریں ؟

جواب :

| | | |
|---|---|---|
| ۱۔ ریاکاری | ۳ | ۱۔ قناعت |
| ۲۔ کینہ | ۷ | ۲۔ امانت |
| ۳۔ غصّہ | ۶ | ۳۔ اخلاص |
| ۴۔ لالچ | ۱ | ۴۔ سخاوت |
| ۵۔ بدعت | ۸ | ۵۔ میانہ روی |
| ۶۔ بُخل | ۴ | ۶۔ حلم |
| ۷۔ خیانت | ۲ | ۷۔ حسن ظن |
| ۸۔ اسراف | ۵ | ۸۔ سنّت |

سوال : مومنین کی محبت حاصل کرنے کا کیا طریقہ روایات میں بیان ہوا ہے ؟

جواب : حسد ترک کرنا (جو حسد ترک کرتا ہے لوگ اس سے محبت کرنے لگتے ہیں)۔

سوال : حاسد کو سب سے پہلی سزا کونسی ملتی ہے ؟

جواب : آپ کی خوشی (حاسد کے لئے یہ سزا ہی کافی ہے کہ جب تم خوش ہوتے ہو، وہ غمگین ہو جاتا ہے)۔

سوال : اپنے سے حسد کرنے والوں کو کس طرح سزا دی جاسکتی ہے ؟

جواب : اُن کے ساتھ نیکی کر کے (مولا علیؑ فرماتے ہیں کہ اپنے حاسدوں کو ان کے ساتھ نیکی کے ذریعے سزا دو)۔



سوال : ایسا کیا کام کریں کہ دوسروں کے پاس نعمتیں دیکھ کر دل افسردہ نہ ہو کہ ہمیں کیوں یہ نعمت نہیں ملی ؟

جواب : خدا کی تقسیم سے راضی ہو جائیں کہ یہ نعمت دوسرے کو خدا نے دی ہے، جو اللہ کی تقسیم رزق سے خوش ہوگا وہ دوسروں کے پاس موجود چیزوں کو دیکھ کر غمزدہ نہ ہوگا۔

سوال : مولا علیؑ نے عقل مند شخص کسے قرار دیا ہے ؟

جواب : جو دلوں سے کینہ کو نکال پھینکے۔

سوال : کس شخص کے بارے میں امیرالمومنینؑ نے یہ فرمایا ہے کہ دوسروں کی بُرائی اور کینہ دیر تک اس کے دل میں باقی رہتا ہے ؟

جواب : جو احمق ہو۔

سوال : جو لوگوں سے بہت زیادہ ہنسی مذاق کا عادی ہو جائے اُسے کیا نقصان اٹھانا پڑے گا ؟

جواب : روایات میں ہے کہ وہ دوسروں کے کینہ یا اہانت سے محفوظ نہیں رہ پاتا۔

سوال : اللہ کے نزدیک سب سے بڑا گناہ کسے قرار دیا گیا ہے ؟

جواب : جس کو اس کا انجام دینے والا بار بار کرے مثلاً بے پردگی یا داڑھی منڈوانا وغیرہ۔

سوال : وہ کیا چیز ہے کہ جو گناہ انجام دینے سے بھی زیادہ خطرناک ہے؟

جواب : گناہوں کو معمولی سمجھنا۔

سوال : بدترین رائے اور مشورہ کسے کہا جاتا ہے ؟

جواب : جو شریعت کے خلاف ہو۔

سوال : قیامت میں خدا اتنی زیادہ مخلوق کا حساب کیسے لے گا ؟

جواب : مولا علیؑ نے فرمایا: اسی طرح جیسے وہ کثیر مخلوق کو رزق دیتا ہے۔

سوال : لوگوں سے نرمی سے پیش آنے کا کیا فائدہ احادیث میں بتایا گیا ہے؟

جواب : رزق میں اضافہ ہو جاتا ہے۔

سوال : روایات میں بہترین سیاست کسے قرار دیا گیا ہے ؟

جواب : نرمی کو۔

سوال : بغیر علم اور زُہد (تقویٰ) کے عبادت کرنا کس چیز کے برابر قرار دیا گیا ہے؟

جواب : جسم کو تھکانے کے برابر۔

سوال : وہ کونسے امامؑ تھے جو اپنے ماننے والوں کو اپنی حاجات کو لکھ کر لانے کے لئے کہتے تھے تاکہ وہ ان کے چہرے کی شرمندگی نہ دیکھ سکیں ؟

جواب : امیر المومنین علی ابن ابی طالبؑ۔

سوال : بہترین سخاوت کسے کہا جاتا ہے ؟

جواب : جو کسی کو مانگنے سے پہلے عطا کر دیتا ہے۔

سوال : وہ کونسی چیز ہے کہ جو دشمنوں کو بھی صلح صفائی کی طرف لے آتی ہے ؟

جواب : سخاوت۔

سوال : جو دوسروں کے رازوں کی کھوج میں رہتا ہے خدا اس کے ساتھ کیا سلوک کرتا ہے ؟

جواب : خدا بھی اس کے راز دوسروں کے سامنے ظاہر کر دیتا ہے ۔



سوال : وہ کون سے افراد ہیں جنہیں روایات میں خوش قسمت کہا گیا ہے ؟

جواب : ۱۔ جو اپنے دین کی حفاظت کرے اور آخرت کے لئے اعمال انجام دے۔

۲۔ جسے نیکیوں کی توفیق ملتی رہے۔

۳۔ جو خدا کے عذاب کے وعدوں سے ڈرتا ہو۔

۴۔ جس کی اولاد نیک ہو، بھائی متّقی ہو اور پڑوسی صالح ہو۔

۵۔ جس کا رزق اس کے اپنے شہر میں ہو۔

## حج

سوال : رسولِ خداؐ نے حج واجب ہونے کے بعد اپنی زندگی میں کتنے حج کئے؟

جواب : ایک۔

سوال : رسولِ خداؐ نے کس سن میں حج ادا کیا ؟

جواب : سن ۱۰ھ میں۔

۱۔ بعض روایات میں ہے کہ حج سے واپس آتے ہوئے دوبارہ نہ آنے کی نیت کرنا موت کو قریب کرتا ہے۔ [ ✓ ]

۲۔ شادی شدہ عورت کو مستحب حج کے لئے شوہر کی اجازت لینا ضروری ہے۔ [✓]

۳۔ جس عورت کا شوہر مر گیا ہو اُس کے لئے عدّۂ وفات میں حج کرنا جائز نہیں ہے۔ [ ✗ ]

۴۔ نمازِ طواف کی پہلی رکعت میں الحمد کے بعد سورۂ توحید اور دوسری رکعت میں الحمد کے بعد سورۂ کافرون کا پڑھنا مستحب ہے۔ [ ✓ ]

۵۔ مکّہ میں قیام کے دوران ایک پورا قرآن ختم کرنا مستحب ہے۔ [ ✓ ]

٦۔ خانۂ کعبہ کو کثرت سے بار بار دیکھنا ثواب میں اضافہ کرتا ہے۔ [ ✓ ]

٧۔ مکّہ سے وطن واپسی پر ایک الوداعی طواف کرنا مستحب ہے جسے طوافِ وداع کہا جاتا ہے۔ [ ✓ ]

٨۔ اگر احرام پہننے سے میلا ہو جائے تو اسے نہ دھونا زیادہ بہتر ہے۔ [ ✓ ]

٩۔ احرام کو بدل کر دوسرا احرام پہننے کی شریعت میں اجازت نہیں ہے۔ [ ✗ ]

## تقلید

١۔ جاہل کو یہ بتانا واجب ہے کہ احکام شریعت میں تقلید کرنا لازم ہے۔ [ ✓ ]

٢۔ تقلید کی ابتداء، مرحوم مجتہد سے کرنا جائز نہیں۔ [ ✓ ]

٣۔ قرآن، سنّت، اجماع اور عقل کو ادلّۂ اربعہ کہا جاتا ہے۔ [ ✓ ]

٤۔ جو مجتہد فقہ کے تمام ابواب میں مہارت رکھتا ہو اُسے مجتہد مطلق کہتے ہیں۔ [✓]

٥۔ وہ مجتہد جو فقہ کے چند ابواب میں مہارت رکھتا ہو اسے مجتہد متجزّی کہتے ہیں۔ [ ✓ ]

٦۔ اگر ہمارا مجتہد کسی مسئلے میں احتیاطِ واجب لگا کر منع کرے اور علم میں دوسرا بڑا مجتہد اسکی اجازت دے دے تو اس مسئلے میں دوسرے بڑے مجتہد کی بات بھی مان سکتے ہیں۔ [ ✓ ]

٧۔ اگر کسی مسئلے میں مجتہد ظاہر، اظہر، اقویٰ جیسے الفاظ استعمال کرے تو اس کے معنیٰ ہیں کہ وہ مجتہد کا فتویٰ ہے۔ [ ✓ ]

٨۔ اگر ہمیں اپنے مجتہد کے مسئلے مشکل لگیں تو ہم تقلید تبدیل بھی کر سکتے ہیں۔ [✗]

٩۔ اجتہاد و تقلید کا پورا نظام رسولؐ و آئمہؑ نے خود قائم کیا۔ [ ✓ ]

١٠۔ اجتہاد کے لفظی معنیٰ مشقّت کے ساتھ کوشش کرنے کے ہیں۔ [ ✓ ]



١١۔ شہید مرتضیٰ مطہریؒ نے اجتہاد کو اسلام چلانے کا انجن قرار دیا ہے۔ [ ✓ ]

سوال : اگر کوئی شخص زندہ مجتہد کی اجازت سے ایسے مجتہد پر باقی ہو جس کا انتقال ہو چکا ہو تو اس صورت میں وہ حقوقِ شرعیہ (خمس) کسے دے گا ؟

جواب : زندہ مجتہد اعلم یا اُس کے نمائندے کو۔

## وضو و غسل

١۔ سیدھے ہاتھ کو دورانِ وضو دو دفعہ دھونا مستحب ہے۔ [ ✓ ]

٢۔ دوران وضو آنکھوں میں contact lens کے استعمال سے وضو صحیح نہیں ہوتا۔ [ ✗ ]

٣۔ انتہائی باریک موزے پر مسح کرنا جائز ہے۔ [ ✗ ]

٤۔ نہانے کے فوراً بعد وضو کرنا جائز ہے۔ [ ✓ ]

٥۔ اگر سر پر تیل لگا ہو اور وہ مسح میں رکاوٹ بنتا ہو تو مسح سے پہلے اس رکاوٹ کو دور کرنا ضروری ہے۔ [ ✓ ]

٦۔ نماز کی نیت سے کئے جانے والے وضو سے قرآن کے حروف کو چھوا جا سکتا ہے۔ [ ✓ ]

٧۔ قرآن اگر سی ڈی (CD) میں ہو تو اُسے اُٹھانے کے لئے بھی وضو کرنا ضروری ہے۔ [ ✗ ]

٨۔ غسل میں استعمال ہونے والے پانی کی چھینٹیں اگر لباس پر پڑیں تو وہ لباس بھی پاک ہے۔ [ ✓ ]

٩۔ بہت سے قضا غسلوں کی ادائیگی کے لئے ایک ہی غسل میں سب کی نیت کی جا سکتی ہے۔ [ ✓ ]

۱۰۔ عبدالرحمٰن، عبدالرزّاق جیسے ناموں کو بغیر وضو ہاتھ نہیں لگایا جاسکتا۔ [ ✓ ]

۱۱۔ مستحب ہے کہ ایک مُد (تقریباً ۳ پاؤ) پانی سے وضو کیا جائے۔ [ ✓ ]

۱۲۔ مستحب ہے کہ غسل ایک صاع (تقریباً ۳ کلو) پانی سے کیا جائے۔ [ ✓ ]

سوال : کیا غسل لباس پہنے ہوئی حالت میں ہوسکتا ہے ؟

جواب : جی ہاں اگر لباس کے واسطے ہی سے پانی ہر جگہ پہنچ جائے تو ہوسکتا ہے۔

سوال : اگر کئی غسلوں کی نیت کرکے ایک ہی غسل انجام دے دیا جائے تو کافی ہے ؟

جواب : جی ہاں۔

سوال : کیا غسل سے پہلے جسم کا خشک ہونا ضروری ہے ؟

جواب : جی نہیں۔

## نماز

سوال : وہ کونسی نماز ہے جو طلبِ بارش کے لئے پڑھی جاتی ہے ؟

جواب : نمازِ استسقاء۔

سوال : اگر کسی نماز میں کسی بڑی سورہ کو پڑھنا چاہیں جو یاد نہ ہو تو کیا قرآن ہاتھ میں اٹھا کر پڑھ سکتے ہیں ؟

جواب : جی ہاں، البتہ قرآن یا کتاب سے دیکھ کر تلاوت کرنے سے نماز کا ثواب کم ہوجاتا ہے۔

سوال : کیا مستحب نماز کے بیچ میں پانی پی سکتے ہیں؟

جواب : جی ہاں۔



سوال : واجب یا مستحب نماز کے دعائے قنوت میں کوئی دعا کسی کتاب سے دیکھ کر پڑھی جاسکتی ہے یا نہیں ؟

جواب : جی ہاں پڑھی جاسکتی ہے۔

سوال : اگر کوئی شخص کسی ایسی جگہ جہاں قبلہ معلوم نہ ہو اوّلِ وقت میں نماز پڑھنا چاہے تو کیا پڑھ سکتا ہے جبکہ آخر وقت تک قبلہ پتا چل جائے گا ؟

جواب : جی نہیں انتظار کرنا واجب ہے کہ قبلہ کا پتہ چل جائے۔

سوال : کیا سجدۂ سہو میں ایک سجدہ کرنے کے بعد تھوڑا سا سر اٹھا کر دوسرا سجدہ کرسکتے ہیں ؟

جواب : جی نہیں پہلا سجدہ کرکے پورا بیٹھیں اور پھر دوسرے سجدے میں جائیں۔

سوال : کیا نمازِ واجب یا نمازِ مستحب کے قنوت میں دعائے کمیلؒ پڑھی جاسکتی ہے؟

جواب : جی ہاں۔

سوال : دعائے قنوت پڑھنے کے بعد ہاتھوں کو چہرے پر پھیرنا کیسا عمل ہے؟

جواب : مکروہ ہے۔

۱۔ اگر نماز میں سجدہ سے اٹھنے کے بعد شک ہو کہ میں نے ایک سجدہ کیا یا دو تو ایک سجدہ اور کرنا ضروری ہے۔ [ ✓ ]

۲۔ نماز کا وقت آنے سے پہلے اذان دینا صحیح نہیں ہے۔ [ ✓ ]

# اسلامی کتابیں

سوال : Match کریں ؟

| | | |
|---|---|---|
| ۱۔ اقتصادنا | ۳ | ۱۔ علامہ علی نقی نقنؒ |
| ۲۔ تفسیر فصل الخطاب | ۱ | ۲۔ آیت اللہ دستغیب شیرازیؒ |
| ۳۔ نقوشِ عصمت | ۵ | ۳۔ آیت اللہ باقر الصدرؒ |
| ۴۔ قلبِ سلیم | ۲ | ۴۔ آیت اللہ مشکینیؒ |
| ۵۔ میزانِ حکمت | ۶ | ۵۔ علامہ ذیشان حیدر جوادیؒ |
| ۶۔ ھدیۃ الشّیعہ | ۴ | ۶۔ آقائے ری شہریؒ |

## روزہ

سوال : رمضان کے لفظی معنیٰ کیا ہیں ؟

جواب : جلا دینا۔

سوال : اگر ماں باپ زندہ ہوں اور لا پرواہی کرتے ہوئے روزے نہ رکھتے ہوں تو اولاد ان کی طرف سے قضا اور کفّارے ادا کر دے تو بھی یہ کافی نہیں ہے اور ماں باپ بری الذّمّہ نہ ہونگے۔ [ ✓ ]

سوال : روزوں کے کفّاروں کے پیسے کسی مسجد یا امام بارگاہ کی تعمیر میں دینے کا کیا حکم ہے ؟

جواب : نہیں دیئے جا سکتے ، روزوں کے کفّارے فقط غریب شخص کو کھانا کھلانے ہی پر خرچ کئے جا سکتے ہیں۔



سوال : اپنے وطن میں رمضان کا روزہ رکھنا ضروری ہے۔ کیا کسی شخص کے ایک سے زیادہ وطن ہو سکتے ہیں ؟

جواب : جی ہاں۔

سوال : آقائے سیستانیؒ کے نزدیک سینے کا بلغم اگر روزہ کی حالت میں منہ میں آ جائے تو اس کو نگلنے سے روزہ باطل نہیں ہوتا۔ [ ✓ ]

سوال : روزہ دار کے لئے عطر یا پرفیوم کا استعمال جائز ہے۔ [ ✓ ]

سوال : حالتِ روزہ میں ٹوتھ پیسٹ سے بُرش کرنے کا کیا حکم ہے ؟

جواب : جائز ہے مگر اسکی رطوبت کو نہیں نگلنا چاہیئے۔

سوال : اگر حالت روزہ میں بُرش کرنے سے دانتوں سے کافی خون آ جائے تو کیا کرنا ہوگا؟

جواب : روزہ صحیح ہے البتہ منہ کو پاک کرنا ہوگا۔

سوال : اگر کسی پر اپنے قضا روزے موجود ہوں تو کیا وہ کسی مرحوم کی طرف سے روزے رکھ سکتا ہے ؟

جواب : جی ہاں۔

سوال : کیا یہ صحیح ہے کہ بعض مجتہدین کے نزدیک اگر کوئی شخص نمازِ عشاء پڑھنا بھول جائے تو احتیاطِ مستحب ہے کہ اگلے دن روزہ رکھے ؟

جواب : جی ہاں۔

سوال : اگر قضا روزے رکھنے واجب ہوں اور مستحب روزہ رکھ لیا جائے جب کہ پتہ ہے کہ مستحب روزے وہ نہیں رکھ سکتا جس پر قضا روزے باقی ہوں تو کیا وہ اپنی نیت واجب روزے کی طرف لے جا سکتا ہے؟

جواب :: جی نہیں اسکا وہ روزہ باطل ہے۔

## متفرّق فقهی مسائل

سوال : اگر قرض خواہ کو علم ہو کہ مقروض ابھی قرضہ ادا کرنے کی حیثیت میں نہیں ہے تو اس پر دباؤ ڈال کر قرضہ واپس لینا حرام ہے بلکہ قرض کا تقاضا کرنا بھی حرام ہے۔ [ ✓ ]

سوال : اگر ہم سے غلطی سے کسی کا کوئی مالی نقصان ہو جائے تو کیا کیا جائے ؟

جواب : اسکی تلافی کرنا ضروری ہے۔

سوال : اگر معلوم ہو کہ مغربی ممالک میں جا کر رہنے سے خود یا اولاد بگڑ جائے گی یا گناہوں میں مبتلا ہو جائے گی تو وہاں جا کر رہنا حرام ہے۔ [ ✓ ]

سوال : بہت سے نا محرم بزرگ اور بوڑھے رشتہ دار ازراہِ شفقت جو سر پر براہِ راست ہاتھ پھیرتے ہیں، کیسا عمل ہے ؟

جواب : کوئی شخص عمر میں کتنا ہی زیادہ کیوں نہ ہو وہ سر پر یا جسم پر براہِ راست ہاتھ نہیں پھیر سکتا اور کسی عورت یا مرد کو بھی اس بوڑھے مرد/عورت سے احتیاط ضروری ہے۔

سوال : کسی جاندار کا مجسمہ بنانا کیسا عمل ہے ؟

جواب : حرام ہے۔

سوال : اگر کسی مومن بھائی کو خوشنودیٔ خدا کے لئے تحفہ دیا جائے تو کیا بعد میں اسے واپس لے سکتے ہیں ؟

جواب : جی نہیں۔

سوال : کسی خونی رشتہ دار کو جو تحفہ دیا جائے کیا اسے واپس لے سکتے ہیں ؟

جواب : جی نہیں۔



سوال : اگر حرام موسیقی کا ہمارے اخلاق پر کوئی اثر نہ ہو تو کیا اسے سننے کی اجازت ہے ؟

جواب ؛ جی نہیں۔

سوال : ایسی محفلوں میں شرکت کا کیا حکم ہے کہ جس کے لئے یہ معلوم ہو کہ وہاں جانے سے ضرور کسی گناہ میں مبتلا ہونا پڑے گا ؟

جواب : ایسی محفلوں میں شرکت کرنا حرام ہے۔

سوال : مہندی کی تقاریب میں لڑکیوں اور لڑکوں کا dance کرنا کیسا عمل ہے ؟

جواب : حرام ہے۔

سوال : موسیقی کے آلات کی خرید و فروخت کرنا حرام نہیں ہے، صرف ان کا استعمال حرام ہے۔ [ ✗ ]

سوال : انٹرنیٹ کے ذریعے خرید و فروخت کرنا جائز ہے؟

جواب : جی ہاں۔

سوال : اگر کسی بس میں ڈرائیور نے گانے لگائے ہوئے ہوں تو کیا ذمّہ داری ہے؟

جواب : اسے روکیں اور اگر وہ نہ مانے تو اس گانے کو توجّہ و ارادہ سے نہ سنیں۔

سوال : کمپیوٹر کے ذریعے تاش کھیلنا بھی حرام ہے ۔ [ ✓ ]

سوال : بلیئرڈ اگر شرط لگا کر نہ کھیلا جائے تو بھی اس کا کھیلنا حرام ہے۔ [ ✗ ]

سوال : مسلمان ممالک میں تمام اقسام کے بینکوں میں سودی شعبوں میں نوکری کرنا حرام ہے۔ [ ✓ ]

سوال : والدین اگر کسی گناہ میں مبتلا ہوں تو اولاد کی کیا ذمّہ داری ہے؟

جواب : ان کے مکمل احترام کا خیال رکھتے ہوئے انہیں اس گناہ سے روکا جائے۔

سوال : آقائے سیستانی ؒ کے فتویٰ میں طوطے، کوّے، گلہری اور خرگوش کے فُضلے کا کیا حکم ہے ؟

جواب : طوطے اور کوّے کا فضلہ پاک ہے، خرگوش اور گلہری کا فضلہ نجس ہے۔

سوال : انٹرنیٹ کے ذریعے کسی اور کے کریڈٹ کارڈ سے شاپنگ کرنے کا کیا مسئلہ ہے جبکہ وہ راضی نہ ہو؟

جواب : اس طرح کی چوری بھی حرام ہے۔

سوال : اگر کسی کی کوئی چیز چُرائی ہو یا کسی کا حق مارا ہو، اب شرمندگی ہو اور اس کے مالک کو لوٹانا چاہیں تو کیا کرنا چاہیئے؟

جواب : مالک کو تلاش کریں، اگر ملنے سے مایوس ہوں تو حاکمِ شرع یا اُس کے بااختیار وکیل کی اجازت سے اس کو صدقہ کردے۔

سوال : اگر کسی کا مال کھایا ہو یا حق مارا ہو اور وہ انتقال کر چکا ہو تو اُسے کیسے واپس کیا جائے ؟

جواب : وہ مال اُس کے ورثاء تک پہنچایا جائے ۔

سوال : اولاد باپ کی اجازت کے بغیر ان کی جیب سے کچھ پیسے لے سکتی ہے؟

جواب : اگر اجازت نہ ہو تو یہ حرام ہے ۔

سوال : آیت اللہ سیستانی ؒ کے نزدیک ماں کے لئے اپنے بچے کو کتنے عرصے تک دودھ پلانا مستحب ہے ؟

جواب : ۲۱ ماہ تک اور ۲۴ ماہ سے زیادہ پلانا بہتر نہیں ہے۔

۱۔ اسپرٹ پاک ہے۔ [ ✓ ]

۲۔ الکحل جو پرفیومز میں استعمال ہوتا ہے وہ نجس نہیں ہے۔ [ ✓ ]



۳۔ اپنا کوئی گناہ بھی دوسروں پر ظاہر کرنا جائز نہیں۔ [ ✓ ]

۴۔ خواتین کا قبرستان جانا حرام ہے۔ [ ✗ ]

۵۔ خواتین کے لئے بالوں میں قینچی لگوانا حرام ہے۔ [ ✗ ]

۶۔ مریضوں اور زخمیوں کے علاج کی غرض سے خون کی خرید و فروخت جائز ہے۔ [ ✓ ]

۷۔ مسلمان کو غیر مسلم کا خون بھی دیا جاسکتا ہے۔ [ ✓ ]

۸۔ مسجد کو نجس کرنا جائز نہیں ہے۔ [ ✓ ]

## نجاسات و مطہّرات

سوال : آبِ کُر کی وہ چھینٹیں جو ٹوائلٹ کے فرش سے ٹکرا کر پڑتی ہیں، وہ نجس ہوتی ہیں یا پاک ؟

جواب : اگر اس میں عینِ نجاست یا اس کے ذرّات موجود نہ ہوں تو وہ پاک ہوگی۔

سوال : کیا نل سے آنے والا پانی کُر پانی کے حکم میں ہے ؟

جواب ؛ جی ہاں۔

سوال : موجودہ زمانے میں جتنے پرفیوم اور عطر ہوتے ہیں ان کا استعمال کیسا ہے ؟

جواب : وہ سب پاک ہیں اور ان کا استعمال بالکل جائز ہے۔

سوال : عورتوں کے لئے ایسے میک اپ کی چیزیں جن میں الکحل ہوتا ہے، اُس کا استعمال کیسا ہے ؟

جواب : جائز ہے۔

سوال : ایسی دواؤں کے استعمال کا کیا حکم ہے جس میں ۱۰ فیصد الکحل ہوتا ہے ؟

جواب : جائز ہے۔

سوال : وہ الکحل جوانفیکشن سے بچنے کے لئے بعض زخموں کی صفائی کے کام آتا ہے، کیا وہ نجس ہے ؟

جواب : وہ پاک ہے اوراس کا استعمال جائز ہے ۔

سوال : چہرہ کے لئے استعمال ہونے والی ایسی دوائیں جن میں ۹۶ فیصد الکحل ہوتا ہے وہ پاک ہیں یا نجس ؟

جواب : پاک ہیں۔

سوال : اگر مسجد نجس ہوجائے تو کیا اسے فوراً پاک کرنا ضروری ہے ؟

جواب : جی ہاں فوراً پاک کرنا ضروری ہے۔

سوال : کیا کھڑے ہوکر پیشاب کرنا حرام ہے ؟

جواب : حرام نہیں ہے البتہ مکروہ ہے۔

سوال : بقرہ عید میں جانوروں کے ذبح کا خون جو باہر پڑا ہوتا ہے کیا وہ نجس ہے یا پاک ؟

جواب : نجس ہے۔

## خمس/زکوٰۃ

سوال : اگر سال ختم ہونے سے پہلے کسی چیز کو استعمال کرلیا جائے تو اس پر سے خمس ختم ہوجاتا ہے۔ [ ✓ ]

سوال ؛ اگر کسی کے پاس سونا ڈلی (سکّہ) کی شکل میں ہو تو کیا سال کے بعد زکوٰۃ دینا واجب ہے ؟

جواب : اس پر زکوٰۃ تو نہیں ہے البتہ اس کا خمس واجب ہے۔



سوال : ضرورت کے لئے موبائل فون خریدا گیا، کیا سال گذرنے کے بعد اس پر خمس ہوگا ؟

جواب : اگر سال کے دوران استعمال ہوگیا تو خمس واجب نہیں ہوگا۔

سوال : جو رقم فضول خرچی میں ضائع کی ہو اس کا خمس ادا کرنا بھی ضروری ہے۔

[ ✓ ]

---

سوال نمبر۱ : مندرجہ ذیل شخصیات کو پہچانیئے ؟




۱۔ آپ ۱۲۵۵ھ میں مشہد مقدّس میں پیدا ہوئے۔

۲۔ آپ علمی حلقوں میں ''آخوند'' کے لقب سے مشہور ہیں۔

۳۔ آپ کے اساتذہ میں شیخ ہادی سبزواریؒ ، شیخ مرتضٰی انصاریؒ اور آیت اللہ سید محمد حسن شیرازیؒ (شیرازی کبیر) جیسے علماء شامل تھے ۔

۴۔ آپ کی مشہور کتاب کا نام ''کفایۃ الاصول'' ہے۔

۵۔ آپ نے نجف کے حوزۂ علمیہ میں ۴۰ سال تک درس دیا۔

۶۔ آپ کے شاگردوں میں شیخ عبدالکریم حائریؒ ، شیخ ضیاء الدّین عراقیؒ ، آقائے بزرگ تہرانیؒ اور آیت اللہ محسن الحکیم طباطبائیؒ جیسی ہستیاں شامل ہیں۔

۱۔ آپ اس وقت دنیا کی سب سے مشہور اسلامی تحریک حزب اللہ کے سکریٹری جنرل ہیں۔




۲۔ یہ وہ عظیم شخصیت ہے جس کی سربراہی میں اسرائیل کو مسلسل ہر میدان میں شکست فاش ہو رہی ہے۔

۳۔ آپ کے ۱۸ سال کے بیٹے سیّد ہادی اسرائیل سے جنگ کے نتیجے میں شہید ہو چکے ہیں۔

۴۔ آپ نے اپنے بیٹے کی شہادت پر کہا تھا کہ مجھے تعزیت نہیں مبارکباد بھیجئے۔

۵۔ آپ کے والد کا نام عبدالکریم تھا اور آپ نے دینی تعلیم نجف اور قم کے حوزۂ ہائے علمیہ سے حاصل کی۔

۶۔ آپ نے سیّد عباس موسویؒ کی شہادت کے بعد حزب اللہ کی قیادت سنبھالی۔

---

۱۔ آپ شہید علاّمہ عارف حسین الحسینیؒ سے پہلے قائدِ ملّت جعفریہ تھے۔




۲۔ صحیفہ کاملہ کا سب سے مشہور اردو ترجمہ آپؒ ہی نے انجام دیا تھا۔

۳۔ صحیفہ کاملہ کا اردو ترجمہ آپؒ نے علاّمہ علی نقی نقن صاحبؒ کے پُرزور اصرار پر شروع کیا۔

۴۔ آپ نے پاکستان کے شیعوں کے لئے گراں قدر خدمات انجام دیں۔

۵۔ آپ ۲۹ اگست ۱۹۸۳ء میں انتقال کر گئے۔



۱۔ آپ ایران کے شہر شیراز میں پیدا ہوئے اور شہید ہو کر وہیں دفن ہوئے۔




۲۔ آپ کو ایک خودکش حملے میں ایک عورت نے اس وقت شہید کیا جب آپ نمازِ جمعہ کی ادائیگی کے لئے مسجد جا رہے تھے۔

۳۔ آپ کو معلّمِ اخلاق کہا جاتا ہے۔

۴۔ آپ کی مشہور ترین کتابیں ''گناہانِ کبیرہ، قلبِ سلیم، خاشعین کی نماز، معاد'' وغیرہ اردو ترجمہ ہو چکی ہیں۔

---

**Creative writing**

سوال: مندرجہ ذیل تصویر میں جو پیغام ہے اُس پر دو صفحے کا مضمون تحریر کریں۔



سوال نمبر۲ : اس وضو کا کیا نام ہے جو ذیل میں کیا جا رہا ہے ؟







سوال نمبر۳ : مندرجہ ذیل مقدس مقامات پہچانیئے؟























سوال نمبر۱ : مندرجہ ذیل شخصیات کو پہچانیئے ؟

جواب : (۱) آیت اللہ ملاّ کاظم خراسانیؒ

(۲) حجۃ الاسلام والمسلمین سیّد حسن نصر اللہ

(۳) علاّمہ مفتی جعفر حسین قبلہؒ

(۴) شہید آیت اللہ دستغیبِ شیرازیؒ

سوال نمبر۲ : اس وضو کا کیا نام ہے جو مندرجہ ذیل تصویر میں کیا جا رہا ہے ؟

جواب : وضوٗ ارتماسی

سوال نمبر۳ : مندرجہ ذیل مقدّس مقامات کو پہچانیئے ؟

جواب : (۱) مشہد میں امامِ رضاؑ کے روضے کی ایک پرانی تصویر۔

(۲) بابِ کعبہ جس کو پکڑ کر جو دعا مانگی جائے قبول ہوتی ہے۔

(۳) مدائن میں حضرت سلمانِ فارسیؓ کا روضہ۔

(۴) حجرِ اسود۔

(۵) مکّہ میں رسولِ خداؐ کی جائے پیدائش جہاں آجکل ایک لائبریری بنادی گئی ہے ۔

(٦) مدینہ میں مسجدِ ردّ شمس جہاں رسولِ خداؐ نے مولا علیؑ کے لئے سورج کو پلٹایا تھا ۔

(۷) آبیارِ علیؑ (مدینہ میں وہ کنویں جنہیں مولا علیؑ نے کھودا تھا)۔



## **مدرسۃ القائمؑ** کے شعبۂ اطفال کی چند تصویری جھلکیاں







## مدرسۃ القائمؑ

کے شعبۂ طالبات کی

سالانہ تقریبِ تقسیمِ انعامات

2007

کی چند تصویری جھلکیاں















